آیات نمبر 9 تا 19 میں مسلمانوں کی حوصلہ افزائی کے لئے غیبی امداد کا حوالہ جو بدر کے میدان میں نازل ہوئی تھی۔ فرشتوں کا اترنا، نیند طاری کرنا، آسمان سے بارش برسنا اور کافروں کے دلوں میں رعب ڈالنا۔ مسلمانوں کو ہدایت کہ کفار سے مقابلہ کی صورت میں بزدلی نہ دکھاؤ، ایسا کرنے والوں کا ٹھکانہ جہنم ہو گا۔ جب مسلمان لڑتے ہیں تو اللہ ان کے ساتھ ہوتا ہے۔ کفار کو تنبیہ کہ اگر تم فیصلہ چاہتے تھے تو فیصلہ تمہارے سامنے آگیا، بہتر ہے کہ تم باز آجاؤ

اِذْ تَسْتَغِيْثُوْنَ رَبَّكُمْ فَاسْتَجَابَ لَكُمْ اَنِّيْ مُمِدُّكُمْ بِاَلْفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُرْدِفِيْنَ اور وہ وقت بھی یاد کرو جب تم اپنے رب سے مدد کے لئے فریاد کر رہے تھے تو اس نے تمہاری دعا قبول کر لی، کہ میں تمہاری مدد کے لئے پے در پے ایک ہزار فرشتے بھیج رہا ہوں ﴿٩﴾ وَمَا جَعَلَهُ اللّٰهُ اِلَّا بُشْرٰى وَلِتَطْمَئِنَّ بِهٖ قُلُوْبُكُمْ ۚ اور اللہ نے یہ بات صرف اس لئے بتائی کہ تم خوش ہو جاؤ اور تمہارے دل مطمئن ہو جائیں وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ؕ وگرنہ مدد تو جب بھی ہوتی ہے اللہ ہی کی جانب سے ہوتی ہے کہ وہ بالکل براہ راست بغیر کسی واسطہ کے مدد کرنے پر قادر ہے اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ بیشک اللہ بڑا زبردست، نہایت ہی حکمت والا ہے ﴿١٠﴾ رکوع[1] اِذْ يُغَشِّيْكُمُ النُّعَاسَ اَمَنَةً مِّنْهُ وَيُنَزِّلُ عَلَيْكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَآءً لِّيُطَهِّرَكُمْ بِهٖ وَيُذْهِبَ عَنْكُمْ رِجْزَ الشَّيْطٰنِ وَلِيَرْبِطَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ وَيُثَبِّتَ بِهِ الْاَقْدَامَ اور وہ وقت بھی یاد کرو جب اللہ نے تمہیں تسکین دینے کے لئے اپنی طرف سے تم پر غنودگی طاری کر دی اور تم پر آسمان سے

پانی نازل کیا تاکہ تمہیں پاک کردے اور تم سے شیطانی وسوسہ کی آلودگی کو زائل کر
دے اور تاکہ تمہارے دلوں کو تقویت عطا کرے اور تمہارے قدموں کو خوب جما
دے ﴿۱۱﴾ اِذْ يُوْحِيْ رَبُّكَ اِلَى الْمَلٰٓئِكَةِ اَنِّيْ مَعَكُمْ فَثَبِّتُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ؕ
اور وہ وقت بھی یاد کیجئے جب آپ کا پروردگار فرشتوں کو حکم دے رہا تھا کہ میں
تمہارے ساتھ ہوں سو تم ایمان والوں کی ہمت بڑھاؤ سَاُلْقِيْ فِيْ قُلُوْبِ الَّذِيْنَ
كَفَرُوا الرُّعْبَ فَاضْرِبُوْا فَوْقَ الْاَعْنَاقِ وَاضْرِبُوْا مِنْهُمْ كُلَّ بَنَانٍ
میں ابھی ان کافروں کے دل میں رعب ڈال دیتا ہوں پس تم ان کی گردنوں پر اور ان
کے ہر جوڑ پر ضرب لگاؤ ﴿۱۲﴾ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ شَآقُّوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ۚ اور یہ اس
بات کی سزا ہے کہ انہوں نے اللہ اور اس کے رسول کی مخالفت کی تھی وَمَنْ
يُّشَاقِقِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَاِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ اور جو کوئی بھی اللہ اور اس
کے رسول کی مخالفت کرتا ہے تو وہ جان لے کہ یقیناً اللہ ایسے لوگوں کو سخت سزا دینے
والا ہے ﴿۱۳﴾ ذٰلِكُمْ فَذُوْقُوْهُ وَاَنَّ لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابَ النَّارِ یہ تمہاری سزا ہے
اس کا مزہ یہاں بھی چکھو اور کافروں کے لئے دوزخ کا عذاب تو ہے ہی ﴿۱۴﴾ يٰۤاَيُّهَا
الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا لَقِيْتُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا زَحْفًا فَلَا تُوَلُّوْهُمُ الْاَدْبَارَ
اے ایمان لانے والو! جب تم میدان جنگ میں کفار کے مقابل ہو جاؤ تو انہیں پیٹھ نہ
دکھاؤ ﴿۱۵﴾ ۚ وَمَنْ يُّوَلِّهِمْ يَوْمَئِذٍ دُبُرَهٗۤ اِلَّا مُتَحَرِّفًا لِّقِتَالٍ اَوْ مُتَحَيِّزًا اِلٰى فِئَةٍ
فَقَدْ بَآءَ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَمَاْوٰىهُ جَهَنَّمُ ؕ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ اور جو شخص اس

دن کافروں کو پیٹھ دکھائے گا سوائے اس بات کے کہ یہ ایک جنگی چال ہو یا واپس اپنے فوجی دستہ کو ملنا چاہتا ہو، اس کے علاوہ جو بھی ایسا کرے گا تو وہ اللہ کے غضب میں گرفتار ہو گیا اور اسکا ٹھکانا جہنم ہے جو واپس لوٹنے کی بہت ہی بری جگہ ہے ﴿۱۶﴾ فَلَمْ تَقْتُلُوْهُمْ وَ لٰكِنَّ اللّٰهَ قَتَلَهُمْ ۪ وَ مَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ وَ لٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى ۚ اے مسلمانو! حقیقت یہ ہے کہ ان کافروں کو تم نے قتل نہیں کیا بلکہ ان کو تو اللہ نے قتل کیا اور اے پیغمبر (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم) ! جب آپ نے ان کی طرف خاک کی مٹھی پھینکی تھی تو وہ آپ نے نہیں بلکہ اللہ نے پھینکی تھی وَ لِيُبْلِيَ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنْهُ بَلَآءً حَسَنًا ؕ تاکہ کافروں کو شکست ہو اور اللہ اپنی طرف سے مسلمانوں کو بہترین اجر عطا کرے اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ یقیناً اللہ سب کچھ سننے والا اور جاننے والا ہے ﴿۱۷﴾ ذٰلِكُمْ وَ اَنَّ اللّٰهَ مُوْهِنُ كَيْدِ الْكٰفِرِيْنَ یہ معاملہ تو تمہارے ساتھ ہے، اور کافروں کے ساتھ معاملہ یہ ہے کہ اللہ ان کی چالوں کو کمزور کرنے والا ہے ﴿۱۸﴾ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ ۚ اے کفار! اگر تم فیصلہ چاہتے تھے تو دیکھ لو، فیصلہ تمہارے سامنے آ گیا وَ اِنْ تَنْتَهُوْا فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۚ وَ اِنْ تَعُوْدُوْا نَعُدْ ۚ اور اگر تم اب بھی باز آ جاؤ تو تمہارے لیے بہتر ہو گا اور اگر تم آئندہ یہی کرو گے تو ہم بھی پھر ایسا ہی کریں گے وَ لَنْ تُغْنِيَ عَنْكُمْ فِئَتُكُمْ شَيْئًا وَّ لَوْ كَثُرَتْ ۙ وَ اَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُؤْمِنِيْنَ اور تمہاری جمعیّت، خواہ وہ کتنی ہی زیادہ ہو، تمہارے کچھ کام نہ آ سکے گی اور یقیناً اللہ ایمان والوں کے ساتھ ہے ﴿۱۹﴾ رکوع [۲]

